پراس قوت کا، جس کا منبع سورج ہے۔ اور نقطۂ بخت کا دُور کا سبب وہ تاثیری نقطہ ہے، جو مرکز جبروت میں واقعہ ہے۔ اب اگر میں ان امور کی شرح کرنے لگوں تو یہ بڑی طوال طویل بحث ہو جائے گی۔

نقطۂ بخت اور جس شخص میں کہ یہ نقطۂ بخت روشن ہو، اس کا حال تو ہم نے بیان کر دیا۔ اسی "صاحب بخت" سے اُس شخص کا بھی اندازہ کیا جا سکتا ہے، جس میں کہ یہ بخت مفقود ہے۔

خداوند کریم جو حکیم مطلق ہے، اُس کے ہاں نہ تو کسی کی بے جا رعایت ہوتی ہے، اور نہ بلا وجہ کسی پر زیادتی روا رکھی جاتی ہے۔ چنانچہ ایک شخص اگر "صاحب بخت" ہے، اور اس لحاظ سے وہ محبوب و پسندیدہ ہے تو ضروری ہے کہ اُسے یہ الہام کیا جائے کہ وہ دنیا سے اعراض کرے اور لوگوں کی صحبت سے متنفر ہو۔ اور اُس سے خوارق و کرامات ظاہر ہوں۔ اور گوشہ نشینی سے اُسے رغبت ہو۔ اس کے بعد جب یہ شخص خود اپنے آپ کی طرف متوجہ ہوتا ہے تو وہ اپنے نفس ناطقہ میں کہ وہ ایک لطیفۂ نورانی ہے، خلا سا محسوس کرتا ہے۔ اور اس خلا کی وجہ سے اس کے سامنے ایک ایسی راہ کھل جاتی ہے، جو اُسے اُن علوم و معارف کی طرف لے جاتی ہے۔ جو تشبیہات اور تمثیلات سے ماوراء سلبی اور تنزیہی حیثیت رکھتے ہیں۔ اور بعض دفعہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ نفس ناطقہ کے اس خلا کی طفیل باری تعالے کے اسما و صفات کو پیچھے چھوڑ کر یہ شخص اصل ذات کو اپنا مقصود بنا لیتا ہے۔

اس ضمن میں یہ بات بھی معلوم ہونی چاہیئے کہ طلسمات اور تعویذات

وغیرہ جن پر کہ غیر انبیاء کا عمل ہوتا ہے اور وہ دعائیں اور اسمائے الٰہیہ جن کی کہ تلقین انبیاء کرتے ہیں، ان دونوں چیزوں میں بہت بڑا فرق ہے۔ غیر انبیاء کے طلسمات اور تعویذات کا سب سے پہلا مقصد ان قوتوں کو متاثر کرنا ہوتا ہے، جو اس عالم میں پھیلی ہوئی ہیں۔ اور انبیاء کی تلقین کردہ دعاؤں اور اُن کے بتائے ہوئے اسمائے الٰہیہ سے مقصود ملاءِ اعلیٰ کی توجہ کا حصول اور نیز جو شخص کہ انبیاء کی بتائی ہوئی ان دعاؤں اور اسمائے الٰہیہ کا ذکر کرتا ہے، اُس پر حظیرۃ القدس کی رحمت کا نزول ہے۔ تاکہ ملاءِ اعلیٰ کی یہ توجہ اور حظیرۃ القدس کی یہ رحمت اس شخص کے لئے کارساز و مددگار ہو۔ باقی اللہ تعالیٰ ان امور کو بہتر جانتا ہے۔

---

اللہ تعالےٰ کا شکر و احسان ہے کہ "ہمعات" ختم ہوگئی۔ اور اس کتاب کی ابتداء میں ہم نے جو شرط کی تھی کہ ان وجدانی علوم کے ساتھ منقولات اور معقولات کو خلط ملط نہیں ہونے دیا جائے گا۔ وہ شرط پوری ہوئی۔ ہمعات ۲۰ سنہ ۱۱۴۸ھ جمادی الآخر میں اختتام کو پہنچی۔

وآخر دعواهم ان الحمد لله رب العلمين